ہے۔ یہ التحیات آپ مثل قرآن کی سورت کے سکھایا کرتے تھے۔ اور روایت میں ہے ﴿اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ﴾ بھی ہے [1] اور پچھلے درود میں قدرے تغیر ہے ایک روایت میں درود کے الفاظ یہ ہیں ﴿اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ﴾ [2] بعض روایتوں میں ﴿عَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ﴾ کے بعد ﴿فِي الْعَالَمِيْنَ﴾ کا لفظ بھی ہے۔ [3] ایک روایت میں سوال میں یہ لفظ بھی ہیں کہ درود نماز میں ہم کس طرح پڑھیں؟ [4] امام شافعی رحمہ اللہ کا مذہب ہے کہ نماز کے آخری تشہد میں اگر کسی نے درود نہیں پڑھا تو اس کی نماز صحیح نہیں ہوگی۔ درود کا پڑھنا اس جگہ واجب ہے۔ بعض متاخرین نے اس مسئلہ میں امام صاحب کا رد کیا ہے۔ اور کہا ہے کہ یہ صرف انہیں کا قول ہے اور اس کے خلاف اجماع ہے حالانکہ یہ غلط ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت نے یہی کہا ہے مثلاً حضرت ابن مسعودؓ حضرت ابو مسعود بدریؓ حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہم تابعین میں بھی اس مذہب کے لوگ گزرے ہیں جیسے شعبی، ابو جعفر، باقر، مقاتل بن حیان رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ۔ اور شافعیہ کا تو سب کا یہی مذہب ہے۔ امام احمد رحمہ اللہ کا بھی آخری قول یہی ہے۔ جیسے کہ ابو زرعہ دمشقی رحمہ اللہ کا بیان ہے۔ اسحٰق بن راہویہ، امام محمد بن ابراہیم فقیہ رحمۃ اللہ علیہ بھی یہی کہتے ہیں۔ بلکہ بعض حنبلی ائمہ نے یہی کہا ہے کہ کم از کم ﴿صلی اللہ علیہ وسلم﴾ کا نماز میں کہنا واجب ہے۔ جیسے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے سوال پر آپ نے تعلیم دی۔ اور ہمارے بعض ساتھیوں نے تو آپ کی آل پر درود بھیجنا بھی واجب کہا ہے۔ الغرض درود کا نماز میں واجب ہونے کا قول بہت ظاہر ہے اور حدیث میں اس کی دلیل بھی موجود ہے اور سلف خلف میں امام شافعی رحمہ اللہ کے علاوہ اور ائمہ بھی اس کے قائل رہے ہیں پس یہ کہنا کسی طرح صحیح نہیں کہ امام صاحب ہی کا یہ قول ہے اور یہ خلاف اجماع ہے۔ اس کی تائید اس صحیح حدیث سے بھی ہوتی ہے جو مسند احمد، ترمذی، ابو داؤد، نسائی، ابن خزیمہ، ابن حبان وغیرہ میں ہے کہ حضور ﷺ سن رہے تھے ایک شخص نے بغیر اللہ کی حمد وثنا کئے اور بغیر حضور ﷺ پر درود پڑھے اپنی نماز

---

[1] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب قوله تعالى ان الله وملائكته (٤٧٩٨)]

[2] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب احادیث الانبیاء (٣٣٦٩)، (٦٣٦٠) صحیح مسلم : کتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد (٩١٠) نسائی : کتاب السهو (١٢٩٣) ابو داؤد : کتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد (٩٧٩) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلاة (٩٠٥)]

[3] [صحیح : صحیح مسلم : کتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد (٩٠٦) ترمذی : کتاب تفسير القرآن : باب ومن سورة الاحزاب (٣٢٢٥) ابو داؤد : کتاب الصلاة : باب الصلاة على النبي بعد التشهد (٩٨٠) نسائی : کتاب السهو : باب الامر بالصلاة على النبي (١٢٨٤)]

[4] [صحیح : مسند احمد (١١٩/٤) صحیح ابن خزیمه (٧١١) دارقطنی (٣٥٤/١) مستدرك حاكم (٢٦٨/١)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے مسلم کی شرط پر صحیح کہا ہے۔ شیخ شعیب ارناؤوط بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔ [الموسوعة الحديثية (١٧٠٧٢)]

میں دعا کی تو آپ نے فرمایا اس نے بہت جلدی کی پھر اسے بلا کر فرمایا یا کسی اور کو فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی نماز پڑھے تو پہلے اللہ کی تعریفیں بیان کرے پھر درود پڑھے پھر جو چاہے دعا مانگے۔ [1] ابن ماجہ میں ہے جس کا وضو نہیں اس کی نماز نہیں۔ جو وضو میں ((بِسْمِ اللّٰہِ)) نہ کہے اس کا وضو نہیں۔ جو نبی پر درود نہ پڑھے اس کی نماز نہیں۔ جو انصار سے محبت نہ رکھے اس کی نماز نہیں۔ [2] لیکن اس کی سند میں عبدالمہیمن نامی راوی متروک ہے۔ طبرانی میں یہ روایت ان کے بھائی سے مروی ہے لیکن اس میں بھی نظر ہے۔ اور معروف روایت پہلی ہی ہے۔ واللہ اعلم۔ مسند میں ہے کہ ہم نے کہا حضور ﷺ ہم آپ پر سلام کہنا تو جانتے ہیں درود سکھا دیجئے تو آپ نے فرمایا یوں کہو ﴿اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَرَحْمَتِكَ وَبَرَكَاتِكَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِ مُحَمَّدٍ كَمَا جَعَلْتَهَا عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ﴾ [3] اس کا راوی ابوداؤد اعمٰی جس کا نام نفیع بن حارث ہے وہ متروک ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لوگوں کو اس دعا کا سکھانا بھی مروی ہے۔ ﴿اَللّٰھُمَّ دَاحِيَ الْمَدْحُوَّاتِ وَبَارِيَ الْمَسْمُوْكَاتِ وَجَبَّارَ الْقُلُوْبِ عَلٰى فِطْرَتِهَا شَقِيِّهَا وَسَعِيْدِهَا اجْعَلْ شَرَآئِفَ صَلَوَاتِكَ وَنَوَامِيَ بَرَكَاتِكَ وَفَضَائِلَ آلَائِكَ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ الْفَاتِحِ لِمَا اُغْلِقَ وَالْخَاتِمِ لِمَا سَبَقَ وَالْمُعْلِنِ الْحَقَّ بِالْحَقِّ وَالدَّامِعِ لِجَيْشَاتِ الْاَبَاطِيْلِ كَمَا حُمِلَ فَاضْطَلَعَ بِاَمْرِكَ لِطَاعَتِكَ مُسْتَوْفِزًا فِيْ مَرْضَاتِكَ غَيْرَ نَكِلٍ فِيْ قَدَمٍ وَلَا وَهَنٍ فِيْ عَزْمٍ وَاعِيًا لِّوَحْيِكَ حَافِظًا لِّعَهْدِكَ مَاضِيًا عَلٰى نِفَاذِ اَمْرِكَ حَتّٰى اَوْرٰى قَبَسًا لِّقَابِسٍ اٰلَآءِ اللّٰهِ تَصِلُ بِاَهْلِهٖ اَسْبَابُهٗ بِهٖ هُدِيَتِ الْقُلُوْبُ بَعْدَ خَوْضَاتِ الْفِتَنِ وَالْاِثْمِ وَاَبْهَجَ مُوْضِحَاتِ الْاَعْلَامِ وَنَائِرَاتِ الْاَحْكَامِ وَمُنِيْرَاتِ الْاِسْلَامِ فَهُوَ اَمِيْنُكَ الْمَاْمُوْنُ وَخَازِنُ عِلْمِكَ الْمَخْزُوْنِ وَشَهِيْدُكَ يَوْمَ الدِّيْنِ وَبَعِيْثُكَ نِعْمَةً وَّرَسُوْلُكَ بِالْحَقِّ رَحْمَةً اَللّٰهُمَّ افْسَحْ لَهٗ فِيْ عَدْنِكَ وَاَجْزِهٖ مُضَاعَفَاتِ الْخَيْرِ مِنْ فَضْلِكَ مُهَنَّاٰتٍ لَّهٗ غَيْرَ مُكَدَّرَاتٍ مِّنْ فَوْزِ ثَوَابِكَ الْمَحْلُوْلِ وَجَزِيْلِ عَطَائِكَ الْمَحْلُوْلِ اَللّٰهُمَّ اَعْلِ عَلٰى بِنَاءِ الْبَانِيْنَ بُنْيَانَهٗ

---

[1] [صحیح : ابو داؤد : کتاب الوتر : باب الدعاء (۱۴۸۱) ترمذی : کتاب الدعوات (۳۴۷۷) نسائی : کتاب السهو (۱۲۸۳) مستدرك حاكم (۲۳۰/۱) مسند احمد (۱۸/٦) صحيح ابن خزيمه (۷۰۹) صحيح ابن حبان (۱۹٦۰)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔ امام حاکمؒ نے اسے صحیح کہتے ہیں۔ شیخ البانیؒ نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابو داود]

[2] [ضعيف : ابن ماجه : كتاب الطهارة : باب ما جاء في التسمية في الوضوء (۴۰۰) بيهقى فى السنن الكبرى (۳۷۹/۲) دارقطنى (۳۵۵/۱) مستدرك حاكم (۲٦۹/۱)] حافظ بوصیریؒ فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے۔ [الزوائد (۱٦۷/۱)] شیخ البانیؒ نے اسے منکر کہا ھے ۔ [ضعيف ابن ماجه] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ اس میں عبدالمہیمن راوی ضعیف ہے۔]

[3] [ضعيف :مسند احمد (۳۵۳/۳) مجمع الزوائد (۲۸٦۹)] امام ہیثمیؒ فرماتے ہیں کہ اس میں ابوداود اعمٰی راوی ضعیف ہے۔]

وَاَکْرِمْ مَثْوَاہُ لَدَیْكَ وَنُزُلَہٗ وَاَتْمِمْ لَہٗ نُوْرَہٗ وَاَجْزِہٗ مِنِ ابْتِعَاثِكَ لَہٗ مَقْبُوْلَ الشَّہَادَۃِ مَرْضِیَ الْمَقَالَۃِ ذَامَنْطِقٍ عَدْلٍ وَّخُطَّۃٍ فَصْلٍ وَّحُجَّۃٍ وَّبُرْہَانٍ عَظِیْمٍ﴾

مگر اس کی سند ٹھیک نہیں اس کا راوی ابوالحجاج مزی سلامہ کندی نہ تو معروف ہے نہ اس کی ملاقات حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ثابت ہے۔ [۱] ابن ماجہ میں ہے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجو تو بہت اچھا درود پڑھا کرو۔ بہت ممکن ہے کہ تمہارا یہ درود حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر پیش کیا جائے۔ لوگوں نے کہا پھر آپ ہی ہمیں کوئی ایسا درود سکھایئے آپ نے فرمایا بہتر ہے یہ پڑھو ﴿اَللّٰہُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَرَحْمَتَكَ وَبَرَکَاتِكَ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَاِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ وَخَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ اِمَامِ الْخَیْرِ وَقَائِدِ الْخَیْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَۃِ اَللّٰہُمَّ ابْعَثْہُ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا یَّغْبِطُہٗ بِہِ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ﴾ اس کے بعد التحیات کے بعد کے دونوں درود ہیں۔ [۲] یہ روایت بھی موقوف ہے۔ ابن جریر کی ایک روایت میں ہے کہ حضرت یونس بن خباب نے اپنے فارس کے ایک خطبے میں اس آیت کی تلاوت کی۔ پھر لوگوں کے درود کے طریقے کے سوال کو بیان فرما کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جواب میں ((وَارْحَمْ مُحَمَّدًا وَّاٰلَ مُحَمَّدٍ کَمَا رَحِمْتَ اٰلَ اِبْرَاہِیْمَ)) کو بھی بیان فرمایا ہے۔ [۳] اس سے یہ بھی استدلال کیا گیا ہے کہ آپ کے لئے رحم کی دعا بھی ہے۔ جمہور کا یہی مذہب ہے۔ اس کی مزید تائید اس حدیث سے بھی ہوتی ہے جس میں ہے کہ ایک اعرابی نے اپنی دعا میں کہا تھا اے اللہ! مجھ پر اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر رحم کر اور ہمارے ساتھ کسی اور پر رحم نہ کر تو آپ نے اس سے فرمایا تو نے بہت ہی زیادہ کشادہ چیز کو تنگ کر دیا۔ [۴] قاضی عیاض رحمہ اللہ نے جمہور مالکیہ سے اس کا عدم جواز نقل کیا ہے۔ ابومحمد بن ابوزید بھی اس کے جواز کی طرف گئے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ جب تک کوئی شخص مجھ پر درود بھیجتا رہتا ہے تب تک فرشتے بھی اس کے لئے دعا رحم کرتے رہتے ہیں۔ اب تمہیں اختیار ہے کہ کمی کرو یا زیادتی کرو۔ (ابن ماجہ) [۵] فرماتے ہیں سب سے قریب روز قیامت مجھ سے وہ ہوگا جو سب سے زیادہ مجھ پر درود

---

[۱] [ضعیف : اس کی سند میں سلامۃ کندی راوی مجہول ہے۔ [الجرح والتعدیل لابن ابی حاتم (۴/ ۳۰۰) التاریخ الکبیر للبخاری (۱۹۵/۴)]

[۲] [ضعیف : ابن ماجه : کتاب اقامة الصلاة : باب الصلاة علی النبی (۹۰۶)] حافظ بوصیری فرماتے ہیں کہ اس میں مسعود عبدالرحمٰن راوی مختلط اور ترک کا مستحق ہے۔ [الزوائد (۱/ ۳۱۱)] شیخ البانی اس روایت کو ضعیف کہتے ہیں۔ [ضعیف ابن ماجه] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

[۳] [تفسیر ابن جریر الطبری (۲۸۶۳۵)]

[۴] [صحیح : صحیح بخاری : کتاب الادب : باب رحمة الناس والبهائم (۶۰۱۰) نسائی : کتاب السهو : باب الکلام فی الصلاة (۱۲۱۶) مسند احمد (۲/ ۲۳۹)]

[۵] [حسن : مسند احمد (۳/ ۴۴۵) ابن ماجه : کتاب اقامة الصلاة : باب الصلاة علی النبی (۹۰۷) مسند ابو یعلی (۱۳/ ۱۵۴) عبد الرزاق (۵/ ۳۱) ابو نعیم فی الحلیة (۱/ ۱۲۰)] شیخ البانی نے اسے حسن کہا ہے۔ [صحیح ابن ماجه] جبکہ حافظ بوصیری اس کی سند کو عاصم بن عبیداللہ کی وجہ سے ضعیف کہتے ہیں۔]

پڑھا کرتا تھا۔ [1] (ترمذی) فرمان ہے مجھ پر جو ایک مرتبہ درود بھیجے اللہ تعالیٰ اس پر اپنی دس رحمتیں بھیجتا ہے۔ اس پر ایک شخص نے کہا پھر میں اپنی دعا کا آدھا وقت درود میں ہی خرچ کروں گا۔ فرمایا جیسی تیری مرضی اس نے کہا پھر میں دو تہائیاں کرلوں؟ آپ نے فرمایا اگر چاہے۔ تو اس نے کہا پھر تو میں اپنا سارا وقت اس کے لئے ہی کر دیتا ہوں آپ نے فرمایا اس وقت اللہ تعالیٰ تجھے دین و دنیا کے غم سے نجات دے دے گا اور تیرے گناہ معاف فرما دے گا۔ (ترمذی) ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ آدھی رات کو حضور ﷺ باہر نکلتے اور فرماتے ہلا دینے والی آ رہی ہے اور اس کے پیچھے ہی پیچھے لگنے والی بھی ہے۔ حضرت ابی رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ کہا حضور ﷺ! میں رات کو کچھ نماز پڑھا کرتا ہوں۔ تو اس کا تہائی حصہ آپ پر درود پڑھتا رہوں؟ آپ نے فرمایا آدھا حصہ۔ انہوں نے کہا آدھا کرلوں؟ فرمایا دو تہائی کہا اچھا میں پورا وقت اسی میں گزاروں گا۔ آپ نے فرمایا تب تو اللہ تعالیٰ تیرے تمام گناہ معاف فرما دے گا۔ (ترمذی)

اسی روایت کی ایک اور سند میں ہے دو تہائی رات گزرنے کے بعد حضور ﷺ نے فرمایا لوگو! اللہ کو یاد کرو۔ لوگو! ذکر الٰہی کرو۔ دیکھو کپکپا دینے والی آ رہی ہے اور اس کے پیچھے ہی پیچھے لگنے والی آ رہی ہے۔ موت اپنے ساتھ کی کل مصیبتوں اور آفتوں کو لئے ہوئے چلی آ رہی ہے۔ حضرت ابی رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ میں آپ پر بکثرت درورد پڑھتا ہوں پس کتنا وقت اس میں گزاروں؟ آپ نے فرمایا جتنا تو چاہے۔ کہا چوتھائی؟ فرمایا جتنا چاہو اور زیادہ کرلو اور اچھا ہے۔ کہا آدھا۔ تو یہی جواب دیا پوچھا دو تہائی تو یہی جواب ملا۔ کہا تو بس میں سارا ہی وقت اس میں گزاروں گا فرمایا پھر اللہ تعالیٰ تجھے تیرے تمام ہم وغم سے بچا لے گا۔ اور تیرے گناہ معاف فرما دے گا۔ [2] (ترمذی) ایک شخص نے آپ سے کہا حضور ﷺ اگر میں اپنی تمام تر صلوٰۃ آپ ہی پر کردوں تو؟ آپ نے فرمایا دنیا و آخرت کے تمام مقاصد پورے ہو جائیں گے۔ (مسند احمد) [3] حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں آپ ایک مرتبہ گھر سے نکلے۔ میں ساتھ ہو لیا آپ کھجوروں کے ایک باغ میں گئے وہاں جا کر سجدے میں گر گئے اور اتنا لمبا سجدہ کیا' اس قدر دیر لگائی کہ مجھے تو یہ کھٹکا گزرا کہ کہیں روح پرواز نہ کر گئی ہو۔ قریب جا کر غور سے دیکھنے لگا اتنے میں آپ نے سر اٹھایا مجھ سے پوچھا کیا بات ہے؟ تو میں نے اپنی حالت ظاہر کی۔ فرمایا بات یہ تھی کہ جبرائیل علیہ السلام میرے پاس آئے اور مجھ سے فرمایا تمہیں بشارت سناتا ہوں کہ جناب باری عز اسمہ' فرماتا ہے جو تجھ پر درود بھیجے گا میں بھی اس پر

---

[1] [**حسن لغیرہ** : ترمذی : کتاب الوتر : باب ما جاء فی فضل الصلاة علی النبی (۴۸۴)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ شیخ البانیؒ بھی اسے حسن لغیرہ کہتے ہیں۔ [صحیح الترغیب (۱۶۶۸) تراجعات الالبانی (ص : ۱۶)]

[2] [**صحیح** : ترمذی : کتاب صفة القیامة : باب فی الترغیب فی ذکر الله و ذکر الموت (۲۴۵۷) مستدرك حاکم (۵۱۳/۲) مسند احمد (۱۳۶/۵)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔ امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ شیخ البانیؒ اسے حسن کہتے ہیں۔ [صحیح ترمذی ، السلسلة الصحیحه (۹۵۴)]

[3] [**حسن** : مسند احمد (۱۳۶/۵)]

درود بھیجوں گا اور جو تجھ پر سلام بھیجے گا میں بھی اس پر سلام بھیجوں گا۔ (۱) (مسند احمد بن حنبل رحمہ اللہ)

اور روایت میں ہے کہ یہ سجدہ اس امر پر اللہ کے شکریئے کا تھا۔ (۲) ایک مرتبہ حضور ﷺ اپنے کسی کام کے لئے نکلے کوئی نہ تھا جو آپ کے ساتھ جاتا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ جلدی سے پیچھے پیچھے گئے۔ دیکھا کہ آپ سجدے میں ہیں' دور ہٹ کر کھڑے ہو گئے۔ آپ نے سر اٹھا کر ان کی طرف دیکھ کر فرمایا تم نے یہ بہت اچھا کیا کہ مجھے سجدے میں دیکھ کر پیچھے ہٹ گئے۔ سنو! میرے پاس جبرائیل علیہ السلام آئے اور فرمایا آپ کی امت میں سے جو ایک مرتبہ آپ پر درود بھیجے گا۔ اللہ اس پر دس رحمتیں اتارے گا۔ اور اس کے دس درجے بلند کرے گا۔ (طبرانی) (۳) ایک مرتبہ آپ اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کے پاس آئے۔ چہرے سے خوشی ظاہر ہو رہی تھی۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے سبب دریافت کیا تو فرمایا ایک فرشتے نے آکر مجھے یہ بشارت دی کہ میرا امتی جب مجھ پر درود بھیجے گا تو اللہ تعالیٰ کی دس رحمتیں اس پر اتریں گی۔ اسی طرح ایک سلام کے بدلے دس سلام۔ (۴) (نسائی) اور روایت میں ہے کہ ایک درود کے بدلے دس نیکیاں ملیں گی۔ دس گناہ معاف ہوں گے دس درجے بڑھیں گے اور اسی کی مثل اس پر لوٹایا جائے گا۔ (۵) (مسند) جو شخص مجھ پر ایک درود بھیجے گا اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا (مسلم وغیرہ) (۶) فرماتے ہیں مجھ پر درود بھیجا کرو وہ تمہارے لئے زکوٰۃ ہے اور میرے لئے وسیلہ طلب کیا کرو وہ جنت میں ایک اعلیٰ درجہ ہے جو ایک شخص کو ہی ملے گا کیا عجب کہ وہ میں ہی ہوں۔ (احمد) (۷) حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما کا قول ہے کہ حضور ﷺ پر جو درود بھیجتا ہے اللہ اور اس کے فرشتے اس پر ستر درود بھیجتے ہیں۔ اب جو چاہے کم کرے اور جو چاہے اس میں زیادتی کرے سنو!

---

(۱) [حسن لغیرہ: مسند احمد (۱/۱۹۱) مجمع الزوائد (۲/۲۸۷)] شیخ شعیب ارناؤوط اسے حسن لغیرہ کہتے ہیں۔[الموسوعة الحديثية (۱٦٦۲)]

(۲) [حسن لغیرہ: مسند احمد (۵/۱۹۱)] شیخ شعیب ارناؤوط اسے حسن لغیرہ کہتے ہیں۔[الموسوعة الحديثية (۱٦٦٤)]

(۳) [طبرانی صغیر (۱۰۱٦)]

(۴) [حسن لغیرہ: مسند احمد (٤/۳۰) نسائی : كتاب السهو : باب فضل التسليم على النبی (۱۲۸٤)] شیخ البانیؒ اور شیخ شعیب ارناؤوط اسے حسن کہتے ہیں۔[صحيح نسائی ، صحيح الترغيب (۱٦٦۱) الموسوعة الحديثية (۱٦۳٦۳)]

(۵) [حسن: مسند احمد (٤/۲۹) نسائی (۳/٤٤) مستدرك حاكم (۲/٤۲۰) طبرانی (۵/۱۰۲)] شیخ البانیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔[صحيح نسائی (۱/۲۷٤)]

(۶) [صحيح: صحيح مسلم : كتاب الصلاة : باب الصلاة على النبی بعد التشهد (۴۰۸ـ ۹۱۱) ترمذی : كتاب الصلاة : باب ما جآء فی فضل الصلاة على النبی (٤۸۵) نسائی : كتاب السهو : باب الفضل فی الصلاة (۱۲۹۵) ابو داؤد : كتاب الوتر : باب فی الاستغفار (۱۵۳۰) مسند احمد (۳/۳۷۲)]

(۷) [ضعيف: مسند احمد (۲/۳٦۵) مسند ابو يعلى (٦٤۱٤) مسند اسحاق بن راهوية (۳٦۵)] شیخ شعیب ارناؤوط فرماتے ہیں کہ اس کی سند ضعیف ہے۔[الموسوعة الحديثية (۸۷۷۰)] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

ایک مرتبہ حضور ﷺ ہمارے پاس آئے ایسے کہ گویا کوئی کسی کو رخصت کر رہا ہو۔ تین بار فرمایا کہ میں اُمی نبی ہوں۔ میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ مجھے نہایت کھلا بہت جامع اور ختم کر دینے والا کلام دیا گیا ہے۔ مجھے جہنم کے داروغوں کی، عرش کے اٹھانے والوں کی گنتی بتا دی گئی ہے مجھ پر خاص عنایت کی گئی ہے۔ مجھے اور میری امت کو عافیت عطا فرمائی گئی ہے۔ جب تک میں تم موجود ہوں سنتے اور مانتے رہو۔ جب مجھے میرا رب لے جائے تم کتاب اللہ کو مضبوط تھامے رہنا اس کے حلال کو حلال اور اس کے حرام کو حرام سمجھنا۔ [1] (مسند احمد) فرماتے ہیں کہ جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اسے چاہئے کہ مجھ پر درود بھیجے۔ ایک مرتبہ کے درود بھیجنے سے اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔ [2] (ابوداؤد طیالسی) ایک درود دس رحمتیں دلواتا ہے اور دس گناہ معاف کراتا ہے۔ [3] (مسند) بخیل ہے وہ جس کے سامنے میرا ذکر کیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہ پڑھا۔ [4] (ترمذی) اور روایت میں ہے ایسا شخص سب سے بڑا بخیل ہے۔ [5] ایک مرسل حدیث میں ہے انسان کو یہ بخل کافی ہے کہ میرا نام سن کر درود نہ پڑھے۔ فرماتے ہیں وہ شخص برباد ہوا جس کے پاس میرا ذکر کیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہ بھیجا۔ وہ برباد ہوا جس کی زندگی میں رمضان آیا اور نکل جانے تک اس کے گناہ معاف نہ ہوئے۔ اور یہ بھی برباد ہوا جس نے اپنے ماں باپ کے بڑھاپے کے زمانے کو پالیا پھر بھی انہوں نے اسے جنت میں نہ پہنچایا۔ [6] (ترمذی)

یہ حدیثیں دلیل ہیں اس امر پر کہ حضور ﷺ پر درود پڑھنا واجب ہے۔ علماء کی ایک جماعت کا بھی یہی قول ہے۔ جیسے طحاوی حلیمی وغیرہ۔ ابن ماجہ میں ہے جو مجھ پر درود پڑھنا بھول گیا اس نے جنت کی راہ سے خطا کی۔ [7] یہ حدیث مرسل مروی ہے۔ لیکن پہلی احادیث سے اس کی پوری تقویت ہو جاتی ہے۔ بعض لوگ کہتے ہیں مجلس میں ایک دفعہ تو واجب ہے پھر مستحب ہے۔ چنانچہ ترمذی کی ایک حدیث میں ہے جو لوگ کسی مجلس میں بیٹھیں

---

[1] [ضعیف : مسند احمد (۲/۱۷۲)] یہ روایت ابن لہیعہ کی وجہ سے ضعیف ہے۔]

[2] [جید : نسائی فی السنن الکبری (۹۸۸۹) ابو داؤد طیالسی (۲۱۲۲)]

[3] [صحیح : مسند احمد (۳/۱۰۲) صحیح مسلم (۳۸۴) ترمذی (۳۶۱٤) صحیح ابن حبان (۹۰٤) الادب المفرد (٦٤۳)]

[4] [صحیح : مسند احمد (۱/۲۰۱) ترمذی : کتاب الدعوات : باب رغم انف رجل ذکرت عنده (۳٥٤٦) صحیح ابن حبان (۹۰۹) مستدرك حاکم (۱/٥٤۹)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ شیخ البانیؒ نے بھی اسے صحیح کہا ہے۔ [صحیح ترمذی ، المشکاۃ (۹۳۳)]

[5] [فضل الصلاۃ علی النبی (۳۷) القول البدیع للسخاوی (ص : ۱٤۳)]

[6] [صحیح : ترمذی : کتاب الدعوات : باب رغم انف رجل ذکرت عنده (۳٥٤٥)] شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں ۔ [صحیح ترمذی ، المشکاۃ (۹۳۳)]

[7] [حسن صحیح : ابن ماجہ: کتاب اقامۃ الصلوٰۃ : باب الصلوٰۃ علی النبی (۹۰۸)] شیخ البانیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔ [صحیح ابن ماجہ] جبکہ حافظ بوصیریؒ اس کی سند کو جبارہ بن مغلس راوی کی وجہ سے ضعیف کہتے ہیں۔ [الزوائد (۱/۳۱۳)] حافظ زبیر علی زئی نے بھی اسے ضعیف کہا ہے۔]

اور اللہ کے ذکر اور درود کے بغیر اٹھ کھڑے ہوں وہ مجلس قیامت کے دن ان پر وبال ہو جائے گی۔ اگر اللہ چاہے تو انہیں عذاب کرے چاہے معاف کر دے۔ [۱] اور روایت میں ذکر اللہ کا ذکر نہیں۔ اس میں یہ بھی ہے کہ گو وہ جنت میں جائیں لیکن محرومی ثواب کے باعث انہیں سخت افسوس رہے گا۔ [۲] بعض کا قول ہے کہ عمر بھر میں ایک مرتبہ آپ پر درود واجب ہے پھر مستحب ہے تا کہ آیت کی تعمیل ہو جائے۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ نے حضور ﷺ پر درود بھیجنے کے وجوب کو بیان فرما کر اسی قول کی تائید کی ہے۔ لیکن طبری رحمۃ اللہ فرماتے ہیں کہ آیت سے تو استحباب ہی ثابت ہوتا ہے۔ اور اس پر اجماع کا دعویٰ کیا ہے۔ بہت ممکن ہے کہ ان کا مطلب بھی یہی ہو کہ ایک مرتبہ واجب پھر مستحب جیسے آپ کی نبوت کی گواہی لیکن میں کہتا ہوں بہت سے ایسے واقعات ہیں جن میں حضور ﷺ پر درود پڑھنے کا ہمیں حکم ملا۔ لیکن بعض وقت واجب ہے۔ اور بعض جگہ واجب نہیں چنانچہ:

① **اذان سن کر:** دیکھئے مسند کی حدیث میں ہے جب تم اذان سنو تو جو موذن کہہ رہا ہو تم بھی کہو پھر مجھ پر درود بھیجو ایک کے بدلے دس درود اللہ تم پر بھیجے گا پھر میرے لئے وسیلہ کی دعا مانگو۔ جو جنت کی ایک منزل ہے اور ایک ہی بندہ اس کا مستحق ہے مجھے امید ہے کہ وہ بندہ میں ہی ہوں۔ سنو! جو میرے لئے وسیلہ کی دعا کرتا ہے اس کے لئے میری شفاعت حلال ہو جاتی ہے۔ [۳] پہلے درود کے زکوٰۃ ہونے کی۔ حدیث میں بھی اس کا بیان گزر چکا ہے۔ فرمان ہے کہ جو شخص درود بھیجے اور کہے ((اَللّٰهُمَّ اَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ)) اس کے لئے میری شفاعت قیامت کے دن واجب ہو جائے گی۔ [۴] (مسند) ابن عباس رضی اللہ عنہما سے دعا منقول ہے ((اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ شَفَاعَةَ مُحَمَّدٍ الْكُبْرٰى وَارْفَعْ دَرَجَتَهُ الْعُلْيَا وَاَعْطِهٖ سُؤْلَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰى كَمَا اٰتَيْتَ اِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى))۔

② **مسجد میں جانے اور مسجد سے نکلنے کے وقت:** چنانچہ مسند میں ہے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب آنحضرت ﷺ مسجد میں جاتے تو درود و سلام پڑھ کر ﴿اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ وَافْتَحْ لِيْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ﴾ پڑھتے اور جب مسجد سے نکلتے تو درود و سلام کے بعد ﴿اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ وَافْتَحْ لِيْ

---

[۱] [**صحیح**: مسند احمد (۲/۴۸۱) ترمذی: کتاب الدعوات: باب ما جآء فی القوم یجلسون ولا یذکرون اللہ (۳۳۸۰)] امام ترمذیؒ نے اسے حسن صحیح کہا ہے۔ شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحیح ترمذی]

[۲] [فضل الصلاۃ علی النبی (۵۵)]

[۳] [**صحیح**: صحیح مسلم: کتاب الصلاۃ: باب استحباب القول مثل قول المؤذن (۳۸۴) نسائی: کتاب الاذان: باب الصلاۃ علی النبی بعد الاذان (۶۷۷) ابو داؤد: کتاب الصلاۃ: باب ما یقول اذا سمع المؤذن (۵۲۳) ترمذی: کتاب المناقب: باب فضل النبی (۳۶۱۴) مسند احمد (۲/۱۶۸)]

[۴] [**ضعیف**: مسند احمد (۴/۱۰۸) طبرانی کبیر (۵/۲۶) وفی الاوسط (۳۳۰۹)] اس کی سند میں ابن لہیعہ راوی ضعیف ہے۔ شیخ شعیب ارناؤوط اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔ [الموسوعۃ الحدیثیۃ (۱۶۹۹۱)]

﴿اَبْوَابَ فَضْلِكَ﴾ پڑھتے ۔[1] حضرت علی رضی اللہ عنہ کا فرمان ہے جب مسجدوں میں جاؤ تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجا کرو۔

③ **نماز کے آخری قعدہ میں التحیات کا درود:** اس کی بحث پہلے گزر چکی۔ ہاں اول تشہد میں اسے کسی نے واجب نہیں کہا۔ البتہ مستحب ہونے کا ایک قول شافعی رحمہ اللہ کا ہے۔ گو دوسرا قول اس کے خلاف بھی انہی سے مروی ہے۔

④ **جنازے کی نماز میں آپ پر درود پڑھنا:** چنانچہ سنت طریقہ یہ ہے کہ پہلی تکبیر میں سورۂ فاتحہ پڑھے۔ دوسری میں درود پڑھے۔ تیسری میں میت کے لئے دعا کرے۔ چوتھی میں ﴿اَللّٰهُمَّ لَا تَحْرِمْنَا اَجْرَهٗ وَلَا تَفْتِنَّا بَعْدَهٗ﴾ الخ' پڑھے ایک صحابی رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ مسنون نماز جنازہ یوں ہے کہ امام تکبیر کہہ کر آہستہ سے سورۂ الحمدللہ پڑھے۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے اور جنازے کے لئے مخلصانہ دعا کرے اور تکبیروں میں کچھ نہ پڑھے پھر آہستہ سے سلام پھیر دے۔[2] (نسائی)

⑤ **عید کی نماز میں:** حضرت ابن مسعود' حضرت ابوموسیٰ اور حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہم کے پاس آ کر ولید بن عقبہ رضی اللہ عنہ کہتا ہے عید کا دن ہے بتلاؤ تکبیروں کی کیا کیفیت ہے؟ عبداللہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تکبیر تحریمہ کہہ کر اللہ کی حمد کر اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج دعا مانگ پھر تکبیر کہہ کر یہی کر۔ پھر تکبیر کہہ کر یہی کر۔ پھر تکبیر کہہ کر یہی کر۔ پھر تکبیر کہہ کر یہی کر پھر قرأت کر پھر تکبیر کہہ کر رکوع کر پھر کھڑا ہو کر پڑھ اور اپنے رب کی حمد بیان کر اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ اور دعا کر اور تکبیر کہہ کر اور اسی طرح کر پھر رکوع میں جا۔ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ اور حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ نے بھی اس کی تصدیق کی ہے۔[3]

⑥ **دعا کے خاتمے پر:** ترمذی میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ دعا زمین وآسمان میں معلق رہتی ہے یہاں تک کہ تو درود پڑھے تب چڑھتی ہے۔[4] ایک مرفوع روایت بھی اسی طرح کی آئی ہے اس میں یہ ہے کہ دعا کے اول میں درمیان میں اور آخر میں درود پڑھ لیا کرو۔ ایک غریب اور ضعیف حدیث میں ہے مجھے سوار کے پیالے کی طرح نہ کرلو کہ جب وہ اپنی تمام ضروری چیزیں لے لیتا ہے تو پانی کا کٹورہ بھی بھر لیتا ہے اگر وضو کی ضرورت پڑی تو وضو کر لیا پیاس لگی تو پانی پی لیا ورنہ پانی بہا دیا۔ دعا کی ابتداء میں دعا کے درمیان میں اور دعا کے آخر میں مجھ پر درود پڑھا کرو۔[5] خصوصاً دعائے قنوت میں درود کی زیادہ تاکید ہے۔

---

① [صحیح: مسند احمد (۵/۴۲۵) ترمذی: کتاب الصلاۃ: باب ما جآء ما یقول عند دخول المسجد (۳۱۴) ابن ماجه: کتاب المساجد: باب الدعاء عند دخول المسجد (۷۷۱)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ترمذی]

② [بیهقی فی الکبری (۳۹/۴) مستدرك حاکم (۳۶۰/۱)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔]

③ [اسماعیل القاضی (۸۸)]

④ [حسن: ترمذی: کتاب الوتر: باب ما جآء فی فضل الصلوة علی النبی (۴۸۶)] شیخ البانیؒ اسے حسن کہتے ہیں۔[صحیح ترمذی، السلسلة الصحیحه (۲۰۵۳)]

⑤ [ذکره ابن الاثیر فی جامع الاصول (۱۵۵/۴)]

حضرت حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ کلمات سکھائے جنہیں میں وتروں میں پڑھا کرتا تھا۔﴿اَللّٰهُمَّ اهْدِنِيْ فِيْمَنْ هَدَيْتَ وَعَافِنِيْ فِيْمَنْ عَافَيْتَ وَتَوَلَّنِيْ فِيْمَنْ تَوَلَّيْتَ وَبَارِكْ لِيْ فِيْمَآ اَعْطَيْتَ وَقِنِيْ شَرَّ مَا قَضَيْتَ فَاِنَّكَ تَقْضِيْ وَلَا يُقْضٰى عَلَيْكَ اِنَّهٗ لَا يَذِلُّ مَنْ وَّالَيْتَ وَلَا يَعِزُّ مَنْ عَادَيْتَ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ﴾ (اہل السنن)[1] نسائی کی ایک روایت میں آخر میں یہ الفاظ بھی ہیں۔((وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ))[2]

⑦ جمعہ کے دن اور جمعہ کی رات: مسند احمد میں ہے سب سے افضل دن جمعہ کا دن ہے اسی میں حضرت آدم علیہ السلام پیدا کئے گئے اسی میں قبض کئے گئے اسی میں نفخہ ہے اسی میں بے ہوشی ہے پس تم اس دن مجھ پر بکثرت درود پڑھا کرو۔ تمہارے درود مجھ پر پیش کئے جاتے ہیں۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے پوچھا آپ تو زمین میں دفنا دیئے گئے ہوں گے پھر ہمارے درود آپ پر کیسے پیش کئے جائیں گے؟ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے نبیوں کے جسموں کا کھانا زمین پر حرام کر دیا ابوداؤد، نسائی وغیرہ میں بھی یہ حدیث ہے۔[3] ابن ماجہ میں ہے جمعہ کے دن بکثرت درود پڑھو اس دن فرشتے حاضر ہوتے ہیں۔ جب کوئی مجھ پر درود پڑھتا ہے اس کا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے۔ جب تک کہ وہ فارغ ہو پوچھا گیا موت کے بعد بھی؟ فرمایا اللہ تعالیٰ نے زمین پر نبیوں کے جسموں کا گلانا سڑانا حرام کر دیا ہے نبی اللہ زندہ ہیں روزی دیئے جاتے ہیں۔[4] یہ حدیث غریب ہے اور اس میں انقطاع ہے عبادہ بن نسی نے حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ کو پایا نہیں۔ واللہ اعلم۔ بیہقی میں بھی حدیث ہے کہ جمعہ کے دن اور جمعہ کی رات مجھ پر بکثرت درود بھیجو لیکن وہ بھی ضعیف ہے۔ ایک روایت میں ہے اس کا جسم زمین نہیں کھاتی جس سے روح القدس نے کلام کیا ہو۔ لیکن یہ حدیث مرسل ہے ایک مرسل حدیث میں بھی جمعہ کے دن اور رات میں درود کی کثرت کا حکم ہے۔

⑧ اسی طرح خطیب پر بھی دونوں خطبوں میں درود واجب ہے: اس کے بغیر خطبے صحیح نہ ہوں گے اس کے لئے

---

[1] [صحیح: مسند احمد (۱/۲۰۰) ابو داؤد: کتاب الوتر: باب القنوت فی الوتر (۱۴۲۵) نسائی: کتاب قیام اللیل وتطوع النهار: باب الدعا فی الوتر (۱۷۴۴) ابن ماجه: کتاب اقامة الصلوٰة: باب ما جآء فی القنوت فی الوتر (۱۱۷۸) ترمذی: کتاب الصلاة: باب ما جآء فی القنوت فی الوتر (۴۶۴)] شیخ البانی رحمہ اللہ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ابو داود، ارواء الغلیل (۴۲۹)]

[2] [ضعیف ومنقطع: نسائی: کتاب قیام اللیل: باب الدعاء فی الوتر (۱۷۴۷)] حافظ ابن حجر رحمہ اللہ اس روایت کو منقطع کہتے ہیں ۔ [التلخیص الحبیر (۶۰۵/۱)] شیخ البانی رحمہ اللہ نے بھی اسے ضعیف کہا ہے ۔ [ضعیف نسائی، تمام المنة (ص: ۲۴۳) ارواء لغلیل (۴۳۱)]

[3] [صحیح: مسند احمد (۸/۴) ابو داؤد: کتاب الصلاة: باب تفریع ابواب الجمعة (۱۰۴۷) نسائی: کتاب الجمعة: باب اکثار الصلاة علی النبی یوم الجمعه (۱۳۷۳) ابن ماجه: کتاب اقامة الصلاة: باب فی فضل الجمعة (۱۰۸۵)] شیخ البانی رحمہ اللہ اسے صحیح کہتے ہیں۔[صحیح ابو داود، السلسلة الصحیحة (۱۵۲۷)]

[4] [ضعیف: ابن ماجه: کتاب الجنائز: باب ذکر وفاته ودفنه (۱۶۳۷)] شیخ البانی رحمہ اللہ نے اسے ضعیف کہا ہے۔ [ضعیف ابن ماجه] حافظ زبیر علی زئی بھی اس کی سند کو ضعیف کہتے ہیں۔]

کہ یہ عبادت ہے اور اس میں ذکر اللہ واجب ہے پس ذکر رسول ﷺ بھی واجب ہوگا۔ جیسے اذان ونماز۔ شافعی اور احمد رحمہ اللہ کا یہی مذہب ہے۔

⑨ **آپ کی قبر شریف کی زیارت کے وقت:** ابوداؤد میں ہے جو مسلمان مجھ پر سلام پڑھتا ہے۔ اللہ میری روح کو لوٹا دیتا ہے یہاں تک کہ میں اس کے سلام کا جواب دوں۔ [1] ابوداؤد میں ہے اپنے گھروں کو قبریں نہ بناؤ میری قبر پر عرس میلہ نہ لگاؤ۔ ہاں مجھ پر درود پڑھو گو تم کہیں بھی ہو لیکن تمہارا درود مجھ تک پہنچایا جاتا ہے۔ [2] قاضی اسماعیل بن اسحاق رحمہ اللہ اپنی کتاب فضل الصلاۃ میں ایک روایت لائے ہیں کہ ایک شخص ہر صبح روضۂ رسول ﷺ پر آتا تھا اور درود پڑھتا تھا۔ ایک دن اس سے حضرت علی بن حسین بن علی رضی اللہ عنہما نے کہا تم روز ایسا کیوں کرتے ہو؟ اس نے جواب دیا کہ حضور ﷺ پر سلام کرنا مجھے بہت مرغوب ہے۔ آپ نے فرمایا سنو! میں تمہیں ایک حدیث سناؤں میں نے اپنے باپ سے انہوں نے میرے دادا سے سنا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ''میری قبر کو عید نہ بناؤ نہ اپنے گھروں کو قبریں بناؤ جہاں کہیں تم ہو وہیں مجھ پر درود وسلام بھیجو وہ مجھے پہنچ جاتے ہیں'' [3] اس کی اسناد میں ایک راوی مبہم ہے جس کا نام مذکور نہیں۔ اور سند سے یہ روایت مرسل مروی ہے۔ حسن بن حسن بن علی رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ انہوں نے آپ کی قبر کے پاس کچھ لوگوں کو دیکھ کر انہیں یہ حدیث سنائی کہ آپ کی قبر پر میلہ لگانے سے آپ نے روک دیا ہے۔ ممکن ہے ان کی کسی بے ادبی کی وجہ سے یہ حدیث آپ کو سنانے کی ضرورت پڑی ہو مثلاً وہ بلند آواز سے بول رہے ہوں۔ یہ بھی مروی ہے کہ آپ نے ایک شخص کو حضور ﷺ کے روضہ پر پے در پے آتے ہوئے دیکھ کر فرمایا کہ تو اور جو شخص اندلس میں ہے حضور ﷺ پر سلام بھیجنے کے اعتبار سے بالکل یکساں ہیں۔ طبرانی میں ہے جہاں کہیں تم ہو وہیں سے سلام بھیجو تمہارے سلام مجھے پہنچا دیئے جاتے ہیں۔ [4] طبرانی میں ہے حضور ﷺ نے اس آیت کی تلاوت کی اور فرمایا کہ یہ خالص راز ہے اگر تم مجھ سے نہ پوچھتے تو میں بھی نہ بتاتا۔ سنو! میرے ساتھ دو فرشتے مقرر ہیں جب میرا ذکر کسی مسلمان کے سامنے کیا جاتا ہے اور وہ مجھ پر درود بھیجتا ہے تو وہ فرشتے کہتے ہیں اللہ تجھے بخشے۔ اور خود اللہ اور اس کے فرشتے اس پر آمین کہتے ہیں۔ [5] یہ حدیث بہت ہی غریب ہے اور اس کی سند بہت ہی ضعیف ہے۔ مسند احمد میں ہے اللہ تعالیٰ کے فرشتے ہیں جو زمین پر چلتے پھرتے رہتے

---

① [حسن: ابو داؤد: كتاب المناسك : باب زيارة القبور (٢٠٤١) مسند احمد (٥٢٧/٢)] حافظ عراقیؒ اس کی سند کو جید کہتے ہیں۔ [المغني عن حمل الاسفار (٢٦٦/١)] حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ اس کے راوی ثقہ ہیں۔ [فتح الباری (٤٨٨/٦)] امام نوویؒ اس کی سند کو صحیح کہتے ہیں۔ [رياض الصالحين (٤٠٥/١)] شیخ البانیؒ نے اسے حسن کہا ہے۔ [صحيح ابوداود (١٧٧٩) السلسلة الصحيحة (٢٢٦٦)]

② [صحيح: ابو داؤد : كتاب المناسك : باب زيارة القبور (٢٠٤٢)] شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحيح ابوداود] حافظ زبیر علی زئی نے اس کی سند کو حسن کہا ہے۔]

③ [صحيح: مسند ابويعلى (٤٦٩)] شیخ البانیؒ اسے صحیح کہتے ہیں۔ [صحيح الجامع (٣٧٨٥)]

④ [صحيح بالشواهد: طبرانی اوسط (٣٦٧) عبد الرزاق (٦٧٢٧) مجمع الزوائد (١٦٢/١٠)]

⑤ موضوع: طبرانی (٢٧٥٣) مجمع الزوائد (١١٢٨٣)] اس میں حکم بن عبداللہ بن خطاف کذاب ہے۔]

ہیں میری امت کے سلام مجھ تک پہنچاتے رہتے ہیں۔ [1] نسائی وغیرہ میں بھی یہ حدیث ہے ایک حدیث میں ہے کہ جو میری قبر کے پاس سے مجھ پر سلام پڑھتا ہے اسے میں سنتا ہوں اور جو دور سے سلام بھیجتا ہے اسے میں پہنچایا جاتا ہوں۔ [2] یہ حدیث سنداً صحیح نہیں محمد بن مروان سدی صغیر متروک ہے۔

⑩ **ہمارے ساتھیوں کا قول ہے کہ احرام والا جب لبیک پکارے تو اسے بھی درود پڑھنا چاہئے:** دار قطنی وغیرہ میں قاسم بن محمد بن ابوبکر صدیق کا فرمان مروی ہے کہ لوگوں کو اس بات کا حکم کیا جاتا تھا۔ صحیح سند سے حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا قول مروی ہے کہ جب تم مکہ پہنچو تو سات مرتبہ طواف کرو مقام ابراہیم پر دو رکعت نماز ادا کرو۔ پھر صفا پر چڑھو اتنا کہ وہاں سے بیت اللہ نظر آئے وہاں کھڑے رہ کر سات تکبیریں کہو ان کے درمیان اللہ کی حمد وثنا بیان کرو اور درود پڑھو۔ اور اپنے لئے دعا کرو پھر مروہ پر بھی اسی طرح کرو۔

⑪ **ہمارے ساتھیوں نے یہ بھی کہا ہے کہ ذبح کے وقت بھی اللہ کے نام کے ساتھ درود پڑھنا چاہئے:** آیت ﴿وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ﴾ [3] سے انہوں نے تائید چاہی ہے کیونکہ اس کی تفسیر میں ہے کہ جہاں اللہ کا ذکر کیا جائے وہیں آپ کا نام بھی لیا جائے جمہور اس کے مخالف ہیں وہ کہتے ہیں یہاں صرف ذکر اللہ کافی ہے۔ جیسے کھانے کے وقت اور جماع کے وقت وغیرہ وغیرہ۔ کہ ان اوقات میں درود کا پڑھنا سُنت سے ثابت نہیں ہوا۔ ایک اور حدیث میں ہے اللہ کے تمام انبیاء اور رسولوں پر بھی صلوٰۃ وسلام بھیجو وہ بھی میری طرح اللہ کے بھیجے ہوئے ہیں۔ [4] لیکن اس کی سند میں دو ضعیف راوی ہیں عمر بن ہارون اور ان کے استاد۔ کان کی سنسناہٹ کے وقت بھی درود پڑھنا ایک حدیث میں ہے۔ اگر اس کی اسناد صحیح ثابت ہو جائے تو۔ صحیح ابن خزیمہ میں ہے جب تم میں سے کسی کے کان میں سرسراہٹ ہو تو مجھے ذکر کر کے درود پڑھے اور کہے کہ جس نے مجھے بھلائی سے یاد کیا اسے اللہ بھی یاد کرے [5] اس کی سند غریب ہے اور اس کے ثبوت میں نظر ہے۔

**مسئلہ:** اہل کتاب اس بات کو مستحب جانتے ہیں کہ کاتب جب کبھی حضور ﷺ کا نام لکھے (ﷺ) لکھے۔ ایک حدیث میں ہے جو شخص کسی کتاب میں مجھ پر درود لکھے اس کے درود کا ثواب اس وقت تک جاری رہتا ہے جب

---

① [**صحیح** :نسائی : کتاب السھو : باب التسلیم علی النبی (۱۲۸۳) مسند احمد (۱/۳۸۷) مستدرك حاکم (۲/۴۲۱)] امام حاکمؒ اور امام ذہبیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔ شیخ البانیؒ اور حافظ زبیر علی زئی بھی اسے صحیح کہتے ہیں۔]

② [**ضعیف** :العقیلی فی الضعفاء (۴/۱۳۶)]

③ [سورۃ الم نشرح: آیت ۴]

④ [**ضعیف** :اسماعیل القاضی (۴۳۵) فضل الصلاۃ علی النبی (۴۵)] اس کی سند میں موسیٰ بن عبیدہ اور محمد بن ثابت دو راوی ضعیف ہے۔]

⑤ [**ضعیف** :طبرانی کبیر (۱۲۰/۲) مسند بزار (۳۱۲۵) ابن حبان (۲/۲۵۰) عمل الیوم واللیلة لابن السنی (۱۶۵) ابن عدی فی الکامل (۶/۱۱۳) العقیلی فی الضعفاء (۴/۱۰۴)] اس کی سند میں محمد بن عبید اللہ بن ابی رافع ضعیف ہے، امام بخاریؒ اور دیگر اہل علم اسے ضعیف کہتے ہیں۔]

تک وہ کتاب رہے (۱) لیکن کئی وجہ سے یہ حدیث صحیح نہیں ۔ بلکہ امام ذہبی رحمہ اللہ کے استاد تو اسے موضوع کہتے ہیں ۔ یہ حدیث بہت سے طریق سے مروی ہے لیکن ایک سند بھی صحیح نہیں ۔ امام خطیب بغدادی رحمہ اللہ اپنی کتاب آداب الراوی والسامع میں لکھتے ہیں میں نے امام احمد رحمہ اللہ کی دستی لکھی ہوئی کتاب میں بہت جگہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نام دیکھا جہاں درود لکھا ہوا نہ تھا۔ آپ زبانی درود پڑھ لیا کرتے تھے۔

فصل: نبیوں کے سوا غیر نبیوں پر صلوٰۃ بھیجنا اگر تبعاً ہو تو بے شک جائز ہے جیسے حدیث میں ہے ﴿اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ﴾ ہاں صرف غیر نبیوں پر صلوٰۃ بھیجنے میں اختلاف ہے۔ بعض تو اسے جائز بتاتے ہیں اور دلیل میں آیت ﴿هُوَ الَّذِيْ يُصَلِّيْ عَلَيْكُمْ﴾ (۲) الخ، اور ﴿اُولٰٓئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوٰتٌ﴾ (۳) اور ﴿وَصَلِّ عَلَيْهِمْ﴾ (۴) پیش کرتے ہیں اور یہ حدیث بھی کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کسی قوم کا صدقہ آتا تو آپ فرماتے ((اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِمْ)) چنانچہ حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ''جب میرے والد آپ کے پاس اپنا صدقے کا مال لائے تو آپ نے فرمایا ((اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى اٰلِ اَبِيْ اَوْفٰى)) بخاری ومسلم۔ ایک حدیث میں ہے کہ ایک عورت نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھ پر اور میرے خاوند پر درود بھیجئے تو آپ نے فرمایا ((صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكِ وَعَلٰى زَوْجِكِ)) لیکن جمہور علماء اس کے خلاف ہیں اور کہتے ہیں کہ انبیاء کے سوا اوروں پر خاصۃً صلوٰۃ بھیجنا ممنوع ہے۔ اس لئے کہ اس لفظ کا استعمال انبیاء علیہم السلام کیلئے اس قدر بکثرت ہو گیا کہ سنتے ہی ذہن میں یہی خیال آتا ہے کہ یہ نام کسی نبی کا ہے تو احتیاط اسی میں ہے کہ غیر نبی کے لئے یہ الفاظ نہ کہے جائیں ۔ مثلاً ابوبکر صدیق صلی اللہ علیہ وسلم یا علی صلی اللہ علیہ وسلم نہ کہا جائے گو معنی اس میں کوئی قباحت نہیں جیسے محمد ''عزوجل'' نہیں کہا جاتا۔ حالانکہ ذی عزت اور ذی مرتبہ آپ بھی ہیں اس لئے کہ یہ الفاظ اللہ تعالیٰ کی ذات کے لئے مشہور ہو چکے ہیں۔ اور کتاب وسنت میں صلوٰۃ کا جو استعمال غیر انبیاء کے لئے ہوا ہے وہ بطور دعا کے ہے۔ اسی وجہ سے آل ابی اوفیٰ کو اس کے بعد کسی نے ان الفاظ سے یاد نہیں کیا نہ حضرت جابر اور ان کی بیوی کو۔ یہی مسلک ہمیں بھی اچھا لگتا ہے واللہ اعلم ۔ بعض ایک اور وجہ بھی بیان کرتے ہیں ۔ یعنی یہ کہ غیر انبیاء کے لئے یہ الفاظ صلوٰۃ استعمال کرنا بد دینوں کا شیوہ ہو گیا ہے۔ وہ اپنے بزرگوں کے حق میں یہی الفاظ استعمال کرتے ہیں۔ پس ان کی اقتداء ہمیں نہ کرنی چاہئے۔ اس میں بھی اختلاف ہے کہ یہ مخالفت کس درجے کی ہے حرمت کے طور پر یا کراہت کے طور پر یا خلاف اولیٰ ۔ صحیح یہ ہے کہ یہ مکروہ تنزیہی ہے۔ اس لئے کہ بدعتیوں کا طریقہ ہے۔ جس پر ہمیں کاربند ہونا ٹھیک نہیں ۔ اور مکروہ وہی ہوتا ہے جس میں نہی مقصود ہو۔ زیادہ تر اعتبار اسی میں ہے کہ صلوٰۃ کا لفظ سلف میں نبیوں پر ہی بولا جاتا رہا جیسے عزوجل کا لفظ اللہ تعالیٰ ہی کے لئے بولا جاتا رہا۔ اب رہا سلام سو اس کے

---

(۱) [ضعیف وباطل : ابو القاسم الاصبهانی فی الترغیب والترهیب (۱/ ۲۰۵)] اس کی سند میں کادح بن رحمہ کذاب اور نہشل متروک ہے۔]

(۲) [سورة الاحزاب: آیت ۴۳]

(۳) [سورة البقرہ: آیت ۱۵۷]

(۴) [سورة التوبہ: آیت ۱۰۳]

بارے میں شیخ ابو محمد جوینی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ بھی صلوٰۃ کے معنی میں ہے پس غائب پر اس کا استعمال نہ کیا جائے اور جو نبی نہ ہو اس کے لئے خاصۃً اسے بھی نہ بولا جائے۔ پس علی علیہ السلام نہ کہا جائے زندوں اور مردوں کا یہی حکم ہے۔ ہاں جو سامنے موجود ہو اس سے خطاب کر کے ((سَلَامٌ عَلَيْكَ يَا سَلَامٌ عَلَيْكُمْ يَا السَّلَامُ عَلَيْكَ يَا عَلَيْكُمْ)) کہنا جائز ہے اور اس پر اجماع ہے۔ یہاں پر یہ بات یاد رکھنی چاہیئے کہ عموماً مصنفین کے قلم سے علی علیہ السلام نکلتا ہے یا علی کرم اللہ وجہ نکلتا ہے گو معنی اس میں کوئی حرج نہ ہو۔ لیکن اس سے اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی جناب میں ایک طرح کی سوء ادبی پائی جاتی ہے۔ ہمیں سب صحابہ رضی اللہ عنہم کے ساتھ حسن عقیدت رکھنی چاہیئے۔ یہ الفاظ تعظیم وتکریم کے ہیں اس لئے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے زیادہ مستحق ان کے حضرت ابو بکر اور حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم ہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا کسی اور پر صلوٰۃ نہ بھیجنی چاہیئے ہاں مسلمان مردوں عورتوں کے لئے دعا مغفرت کرنی چاہیئے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے اپنے ایک خط میں لکھا تھا کہ بعض لوگ آخرت کے اعمال سے دنیا کو جمع کرنے کی فکر میں ہیں اور بعض مولوی، واعظ اپنے خلیفوں اور امیروں کے لئے صلوٰۃ کے وہی الفاظ بولتے ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے تھے۔ جب تیرے پاس میرا یہ خط پہنچے تو انہیں کہہ دینا کہ صلوٰۃ صرف نبیوں کے لئے کہیں اور عام مسلمانوں کے لئے اس کے سوا جو چاہیں دعا کریں۔

حضرت کعب رحمہ اللہ کہتے ہیں ہر صبح ستر ہزار فرشتے اتر کر قبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو گھیر لیتے ہیں اور اپنے پر سمیٹ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے دعا رحمت کرتے رہتے ہیں۔ اور ستر ہزار رات کو آتے ہیں یہاں تک کہ قیامت کے دن جب آپ کی قبر شق ہو گی تو آپ کے ساتھ ستر ہزار فرشتے ہوں گے (فرع) امام نووی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام ایک ساتھ بھیجنے چاہئیں صرف (صلی اللہ علیہ وسلم) یا صرف علیہ السلام نہ کہے۔ اس آیت میں بھی دونوں ہی کا حکم ہے پس اولیٰ یہ ہے کہ یوں کہا جائے ((صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَسْلِيمًا))۔

إِنَّ الَّذِينَ يُؤْذُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ لَعَنَهُمُ اللَّهُ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَأَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِينًا ﴿٥٧﴾ وَالَّذِينَ يُؤْذُونَ الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ بِغَيْرِ مَا اكْتَسَبُوا فَقَدِ احْتَمَلُوا بُهْتَانًا وَإِثْمًا مُّبِينًا ﴿٥٨﴾ ع

جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دیتے ہیں ان پر دنیا اور آخرت میں اللہ کی پھٹکار ہے اور ان کے لئے نہایت ذلیل عذاب تیار ہیں ○ جو لوگ مومن مردوں اور مومن عورتوں کو ایذا دیں بغیر کسی جرم کے جو ان سے سرزد نہ ہوا ہو وہ بڑے ہی بہتان باز اور کھلم کھلا گنہگار ہیں ○

**دنیا و آخرت میں لعنتی:** جو لوگ اللہ کے احکام کی خلاف ورزی کر کے اس کے روکے ہوئے کاموں سے نہ رک کر اس کی نافرمانیوں پر جم کر اسے ناراض کر رہے ہیں اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ذمے طرح طرح کے بہتان باندھتے ہیں وہ ملعون اور معذب لوگ ہیں۔ حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اس سے مراد تصویریں بنانے والے ہیں۔

بخاری و مسلم میں فرمان رسول اللہ ﷺ ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے مجھے ابن آدم ایذا دیتا ہے وہ زمانے کو گالیاں دیتا ہے اور زمانہ میں ہوں میں ہی دن رات کا تغیر وتبدل کررہا ہوں۔ [1] مطلب یہ ہے کہ جاہلیت والے کہا کرتے تھے ہائے زمانے کی ہلاکی اس نے ہمارے ساتھ یہ کیا اور یوں کیا پس اللہ کے افعال کو زمانے کی طرف منسوب کر کے پھر زمانے کو برا بھلا کہتے تھے تو گویا افعال کے فاعل یعنی خود اللہ کو برا کہتے تھے۔ حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا سے جب حضور ﷺ نے نکاح کیا تو اس پر بھی بعض لوگوں نے باتیں بنانا شروع کی تھیں۔ بقول ابن عباس رضی اللہ عنہما یہ آیت اس بارے میں اتری۔ آیت عام ہے کسی طرح بھی اللہ کے رسول ﷺ کو تکلیف دے وہ اس آیت کے ماتحت ملعون اور معذب ہے۔ اس لئے کہ رسول اللہ ﷺ کو ایذا دینی گویا اللہ کو ایذا دینی ہے۔ جس طرح آپ کی اطاعت عین اطاعت الٰہی ہے۔ حضور ﷺ فرماتے ہیں میں تمہیں اللہ کو یاد دلاتا ہوں دیکھو اللہ کو بیچ میں رکھ کر تم سے کہتا ہوں کہ میرے اصحاب رضی اللہ عنہم کو میرے بعد نشانہ نہ بنا لینا میری محبت کی وجہ سے ان سے بھی محبت رکھنا ان سے بغض (بیر) رکھنے والا مجھ سے دشمنی کرنے والا ہے۔ انہیں جس نے ایذا دی اور جس نے اللہ کو ایذا دی یقین مانو کہ اللہ اس کی بھوسی اڑا دے گا۔ [2] یہ حدیث ترمذی میں بھی ہے۔ جو لوگ ایمانداروں کی طرف ان برائیوں کو منسوب کرتے ہیں۔ جن سے وہ بری ہیں وہ بڑے بہتان باز ہیں اور زبردست گنہگار ہیں۔ اس وعید میں سب سے پہلے تو کفار داخل ہیں۔

پھر رافضی شیعہ جو صحابہ رضی اللہ عنہم پر عیب گیری کرتے ہیں اور اللہ نے جن کی تعریفیں کی ہیں یہ انہیں برا کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے صاف فرما دیا ہے کہ وہ انصار و مہاجرین سے خوش ہے۔ قرآن کریم میں جگہ جگہ ان کی مدح وستائش موجود ہے۔ لیکن یہ بے خبر کند ذہن انہیں برا کہتے ہیں ان کی مذمت کرتے ہیں۔ اور ان میں وہ باتیں بتاتے ہیں جن سے وہ بالکل الگ ہیں۔ حق یہ ہے کہ اللہ کی طرف سے ان کے دل اوندھے ہو گئے ہیں اس لئے ان کی زبانیں بھی الٹی چلتی ہیں۔ قابل مدح لوگوں کی مذمت کرتے ہیں اور مذمت والوں کی تعریفیں کرتے ہیں حضور ﷺ سے سوال ہوتا ہے کہ غیبت کسے کہتے ہیں؟ آپ فرماتے ہیں تیرا اپنے بھائی کا اس طرح ذکر کرنا جسے اگر وہ سنے تو اسے برا معلوم ہو۔ آپ سے سوال ہوا کہ اگر وہ بات اس میں ہو تب؟ آپ نے فرمایا جبھی تو غیبت ہے ورنہ بہتان ہے۔ [3] (ترمذی) ایک مرتبہ آپ نے اپنے اصحاب رضی اللہ عنہم سے سوال کیا کہ سب سے بڑی سود خواری کیا

---

[1] [صحیح :صحیح بخاری : کتاب التفسیر : باب سورۃ الجاثیہ (۴۸۲۶)، (۷۴۹۱) صحیح مسلم : کتاب الالفاظ من الادب : باب النهی عن سب الدهر (۲۲۴۶) مسند احمد (۲/۲۳۸)]

[2] [ضعیف :ترمذی : کتاب المناقب : باب فیمن سب اصحاب النبی (۳۸۶۲) مسند احمد (۴/۸۷)] شیخ البانیؒ نے اسے ضعیف کہا ہے۔[ضعیف ترمذی ، السلسلة الضعیفة (۲۹۰۱)] اس کی سند میں عبدالرحمٰن بن عبداللہ راوی مجہول ہے۔]

[3] [صحیح :مسند احمد (۲/۳۸۴) ابو داؤد : کتاب الادب : باب فی الغیبة (۴۸۷۴) ترمذی : کتاب البر والصلة : باب ما جاء فی الغیبة (۱۹۳۴)] شیخ البانیؒ نے اسے صحیح کہا ہے۔[صحیح ابو داود]

ہے؟ انہوں نے کہا اللہ جانے اور اللہ کا رسول۔ آپ نے فرمایا سب سے بڑا سود اللہ کے نزدیک کسی مسلمان کی آبروریزی کرنا ہے پھر آپ نے اسی آیت کی تلاوت فرمائی۔

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّاَزْوَاجِكَ وَبَنٰتِكَ وَنِسَآءِ الْمُؤْمِنِيْنَ يُدْنِيْنَ عَلَيْهِنَّ مِنْ جَلَابِيْبِهِنَّ ؕ ذٰلِكَ اَدْنٰٓى اَنْ يُّعْرَفْنَ فَلَا يُؤْذَيْنَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۵۹﴾ لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ وَّالْمُرْجِفُوْنَ فِي الْمَدِيْنَةِ لَنُغْرِيَنَّكَ بِهِمْ ثُمَّ لَا يُجَاوِرُوْنَكَ فِيْهَآ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۶۰﴾ مَّلْعُوْنِيْنَ ۚ اَيْنَمَا ثُقِفُوْٓا اُخِذُوْا وَقُتِّلُوْا تَقْتِيْلًا ﴿۶۱﴾ سُنَّةَ اللّٰهِ فِي الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلُ ۚ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا ﴿۶۲﴾

الربع معانقة ۱۲

اے نبی! اپنی بیویوں سے اور اپنی صاحبزادیوں سے اور مسلمانوں کی عورتوں سے کہہ دو کہ وہ اپنے اوپر اپنی چادریں لٹکا لیا کریں۔ اس سے بہت جلد ان کی شناخت ہو جایا کرے گی پھر نہ ستائی جائیں گی اللہ بڑا بخشنے والا مہربان ہے ○ اگر اب بھی یہ منافق اور وہ جن کے دلوں میں بیماری ہے اور مدینے کے وہ لوگ جو غلط افواہیں اڑانے والے ہیں باز نہ آئے تو ہم تجھے ان کی تباہی پر مسلط کر دیں گے ○ پھر تو وہ چند دنوں ہی تیرے ساتھ اس شہر میں رہ سکیں گے ○ ان پر پھٹکار برسائی گئی۔ جہاں بھی مل جائیں پکڑ دھکڑ اور خوب مار پیٹ کی جائے ان سے اگلوں میں بھی اللہ کا یہی دستور جاری رہا۔ تو اللہ کے دستور میں کبھی ردوبدل نہ پائے گا ○

**پردے کا حکم:** اللہ تعالیٰ اپنے نبی ﷺ کو فرماتا ہے کہ آپ مومن عورتوں سے فرما دیں بالخصوص اپنی بیویوں اور صاحبزادیوں سے کیونکہ وہ تمام دنیا کی عورتوں سے بہتر و افضل ہیں کہ وہ اپنی چادریں قدرے لٹکا لیا کریں تا کہ جاہلیت کی عورتوں سے ممتاز ہو جائیں اسی طرح لونڈیوں سے بھی آزاد عورتوں کی پہچان ہو جائے ((جلباب)) اس چادر کو کہتے ہیں جو عورتیں اپنی دوپٹیا کے اوپر ڈالتی ہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ مسلمان عورتوں کو حکم دیتا ہے کہ جب وہ اپنے کسی کام کاج کے لئے باہر نکلیں تو جو چادر وہ اوڑھتی ہیں اسے سر پر سے جھکا کر منہ ڈھک لیا کریں۔ صرف ایک آنکھ کھلی رکھیں امام محمد بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ کے سوال پر حضرت عبیدہ سلمانی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنا چہرہ اور سر ڈھانک کر اور بائیں آنکھ کھلی رکھ کر بتا دیا کہ یہ مطلب اس آیت کا ہے حضرت عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ اپنی چادر سے اپنا گلا تک ڈھانپ لے۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں اس آیت کے اترنے کے بعد انصار کی عورتیں جب نکلتی تھیں تو اس طرح لکی چھپی چلتی تھیں گویا ان کے سروں پر پرند ہیں سیاہ چادریں اپنے اوپر ڈال لیا کرتی تھیں۔ حضرت زہری رحمۃ اللہ علیہ سے سوال ہوا کہ کیا لونڈیاں بھی چادر اوڑھیں؟ خواہ خاوندوں والیاں ہوں یا بے خاوندوں کی ہوں۔ فرمایا دوپٹیا تو ضرور اوڑھیں اگر وہ خاوندوں والیاں ہوں اور چادر نہ اوڑھیں تا کہ ان میں اور آزاد عورتوں میں فرق رہے۔

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ ذمی کافروں کی عورتوں کی زینت کا دیکھنا صرف خوف زنا کی وجہ

سے ممنوع ہے نہ کہ ان کی حرمت وعزت کی وجہ سے۔ کیونکہ آیت میں مومنوں کی عورتوں کا ذکر ہے۔ چادر کا لٹکانا چونکہ علامت ہے آزاد پاک دامن عورتوں کی۔ اس لئے یہ چادر کے لٹکانے سے پہچان لی جائیں گی کہ یہ نہ واہی عورتیں ہیں نہ لونڈیاں ہیں۔ سدی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ فاسق لوگ اندھیری راتوں میں راستے سے گزرنے والی عورتوں پر آوازے کستے تھے اس لئے یہ نشان ہو گیا کہ گھر گرہست عورتوں اور لونڈیوں باندیوں وغیرہ میں تمیز ہو جائے اور ان پاک دامن عورتوں پر کوئی لب نہ ہلا سکے۔ پھر فرمایا کہ جاہلیت کے زمانے میں جو بے پردگی کی رسم تھی جب تم اللہ کے اس حکم کے عامل بن جاؤ گے تو اللہ تعالیٰ تمام اگلی خطاؤں سے درگزر فرمالے گا اور تم پر مہر و کرم کرے گا۔ پھر فرماتا ہے کہ اگر منافق اور بدکار لوگ اور جھوٹی افواہیں دشمنوں کی چڑھائی وغیرہ کی اڑانے والے اب بھی باز نہ آئے اور حق کے طرف دار نہ ہوئے تو ہم اے نبی تجھے ان پر غالب اور مسلط کر دیں گے۔ پھر تو وہ مدینے میں ٹھہر ہی نہیں سکیں گے۔ بہت جلد تباہ کر دیئے جائیں گے اور جو کچھ دن ان کے مدینے کی اقامت کے گزریں گے وہ بھی لعنت و پھٹکار میں ذلت اور مار میں گزریں گے۔ ہر طرف سے دھتکارے جائیں گے راندہ درگاہ ہو جائیں گے۔ جہاں جائیں گے گرفتار کئے جائیں گے اور بری طرح قتل کئے جائیں گے۔ ایسے کفار و منافقین پر جب کہ وہ اپنی سرکشی سے باز نہ آئیں مسلمانوں کو غلبہ دینا ہماری قدیمی سنت ہے۔ جس میں نہ کبھی تغیر و تبدل ہوا نہ اب ہو گا۔

يَسْـَٔلُكَ النَّاسُ عَنِ السَّاعَةِ ۖ قُلْ إِنَّمَا عِلْمُهَا عِندَ اللَّهِ ۚ وَمَا يُدْرِيكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ تَكُونُ قَرِيبًا ﴿٦٣﴾ إِنَّ اللَّهَ لَعَنَ الْكَافِرِينَ وَأَعَدَّ لَهُمْ سَعِيرًا ﴿٦٤﴾ خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا ۖ لَّا يَجِدُونَ وَلِيًّا وَلَا نَصِيرًا ﴿٦٥﴾ يَوْمَ تُقَلَّبُ وُجُوهُهُمْ فِي النَّارِ يَقُولُونَ يَا لَيْتَنَا أَطَعْنَا اللَّهَ وَأَطَعْنَا الرَّسُولَا ﴿٦٦﴾ وَقَالُوا رَبَّنَا إِنَّا أَطَعْنَا سَادَتَنَا وَكُبَرَاءَنَا فَأَضَلُّونَا السَّبِيلَا ﴿٦٧﴾ رَبَّنَا آتِهِمْ ضِعْفَيْنِ مِنَ الْعَذَابِ وَالْعَنْهُمْ لَعْنًا كَبِيرًا ﴿٦٨﴾

ع ۵

لوگ تجھ سے قیامت کے بارے میں سوال کرتے ہیں تو کہہ دے کہ اس کا علم تو اللہ ہی کو ہے تجھے کیا خبر بہت ممکن ہے کہ قیامت بالکل ہی قریب ہو ○ اللہ تعالیٰ نے کافروں پر لعنت کی ہے اور ان کے لئے بھڑکتی ہوئی آگ تیار کر رکھی ہے ○ جس میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔ کوئی حامی اور مددگار نہ پائیں گے ○ اس دن ان کے چہرے آگ میں الٹ پلٹ کئے جائیں گے حسرت و افسوس سے کہیں گے کاش کہ ہم اللہ اور رسول کی اطاعت کرتے ○ اور کہیں گے اے ہمارے رب ہم نے اپنے سرداروں اور اپنے بزرگوں کی مانی جنہوں نے ہمیں راہ راست سے بھٹکا دیا ○ پروردگار تو انہیں دگنا عذاب دے اور ان پر بہت بڑی لعنت نازل فرما ○

**قیامت قریب ہی ہے:** لوگ یہ سمجھ کر کہ قیامت کب آئے گی؟۔ اس کا علم حضور ﷺ کو ہے۔ آپ سے سوال کرتے تھے۔ تو اللہ تعالیٰ نے سب کو اپنے نبی کی زبانی معلوم کرا دیا کہ اس کا مطلق مجھے علم نہیں یہ صرف اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔ سورۂ اعراف میں بھی یہ بیان ہے اور اس سورت میں بھی پہلی سورت مکے میں اتری تھی یہ سورت مدینے

میں نازل ہوئی۔ جس سے ظاہر کرا دیا گیا کہ ابتدا سے انتہا تک قیامت کے صحیح وقت کی تعیین آپ کو معلوم نہ تھی۔ ہاں اتنا اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں کو معلوم کرا دیا تھا کہ قیامت کا وقت ہے قریب۔ جیسے اور آیت میں ہے: ﴿اِقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ﴾ [1] اور آیت میں ہے ﴿اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمْ﴾ [2] اور ﴿اَتٰى اَمْرُ اللّٰهِ﴾ [3] وغیرہ اللہ تعالیٰ نے کافروں کو اپنی رحمت سے دور کر دیا ہے ان پر اپنی ابدی لعنت فرمائی ہے۔ دار آخرت میں ان کے لئے آگ جہنم تیار ہے جو بڑی بھڑکنے والی ہے۔ جس میں وہ ہمیشہ رہیں گے نہ کبھی نکل سکیں گے نہ چھوٹ سکیں گے اور وہاں نہ کوئی اپنا فریاد رس پائیں گے نہ کوئی دوست مددگار جو انہیں چھڑا لے یا بچا سکے، یہ جہنم میں منہ کے بل ڈالے جائیں گے۔ اس وقت تمنا کریں گے کہ کاش ہم اللہ و رسول کے تابعدار ہوتے۔ میدان قیامت میں بھی ان کی یہی تمنائیں رہیں گی۔ ہاتھ کو چباتے ہوئے کہیں گے کہ کاش کہ ہم قرآن و حدیث کے عامل ہوتے۔ کاش کہ میں نے فلاں کو دوست نہ بنایا ہوتا۔ اس نے تو مجھے قرآن حدیث سے بہکا دیا فی الواقع شیطان انسان کو ذلیل کرنے والا ہے۔

اور آیت میں ہے ﴿رُبَمَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ كَانُوْا مُسْلِمِيْنَ﴾ [4] عنقریب کفار آرزو کریں گے کہ کاش کہ وہ مسلمان ہوتے۔ اس وقت کہیں گے کہ اللہ ہم نے اپنے سرداروں اور اپنے علماء کی پیروی کی۔ امراء اور مشائخین کے پیچھے لگے رہے۔ رسولوں کا خلاف کیا اور یہ سمجھا کہ ہمارے بڑے راہ راست پر ہیں۔ ان کے پاس حق ہے آج ثابت ہوا کہ درحقیقت وہ کچھ نہ تھے۔ انہوں نے تو ہمیں بہکا دیا پروردگار تو انہیں دوہرا عذاب کر۔ ایک تو ان کے اپنے کفر کا ایک ہمیں برباد کرنے کا۔ اور ان پر بدترین لعنت نازل کر۔ ایک قرأت میں ﴿كَبِيْرًا﴾ کے بدلے ﴿كَثِيْرًا﴾ ہے مطلب دونوں کا یکساں ہے۔

بخاری و مسلم میں ہے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کسی ایسی دعا کی درخواست کی جسے وہ نماز میں پڑھیں تو آپ نے یہ دعا تعلیم فرمائی۔ ﴿اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ ظُلْمًا كَثِيْرًا وَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ فَاغْفِرْلِىْ مَغْفِرَةً مِنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِىْ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ﴾ [5] یعنی اے اللہ! میں نے بہت سے گناہ کئے ہیں۔ میں مانتا ہوں کہ تیرے سوا کوئی انہیں معاف نہیں کر سکتا پس تو اپنی خصوصی بخشش سے مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم کر تو بڑا ہی بخشش کرنے والا مہربان ہے۔ اس حدیث میں بھی ﴿ظُلْمًا كَثِيْرًا﴾ اور ﴿كَبِيْرًا﴾ دونوں ہی مروی ہیں۔ بعض لوگوں نے یہ بھی کہا ہے کہ دعا میں ﴿كَثِيْرًا

---

[1] [سورة القمر: آيت ١] [2] [سورة الانبياء: آيت ١]

[3] [سورة النحل: آيت ١] [4] [سورة الحجر: آيت ٢]

[5] [صحيح: صحيح بخارى : كتاب الاذان : باب الدعاء قبل السلام (٨٣٤) و كتاب الدعوات (٦٣٢٦) صحيح مسلم : كتاب الدعوات : باب استحباب خفض الصوت بالذكر (٢٧٠٥) ابن ماجه : كتاب الدعاء : باب دعاء رسول الله (٣٨٣٥) ترمذى : كتاب الدعوات (٣٥٣١) نسائى : كتاب السهو : باب نوع آخر من الدعاء (١٣٠١)]

﴿كَبِيْرًا﴾ دونوں لفظ ملا لے۔ لیکن یہ ٹھیک نہیں۔ بلکہ ٹھیک یہ ہے کہ کبھی ﴿كَثِيْرًا﴾ کہے اور کبھی ﴿كَبِيْرًا﴾ دونوں لفظوں میں سے جسے چاہے پڑھ سکتا ہے لیکن دونوں کو جمع نہیں کر سکتا۔ واللہ اعلم۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ایک ساتھی آپ کے مخالفین سے کہہ رہا تھا کہ کیا تم اللہ کے ہاں جا کر یہ کہو گے کہ ﴿رَبَّنَآ اِنَّآ اَطَعْنَا﴾ الخ۔

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ اٰذَوْا مُوْسٰى فَبَرَّاَهُ اللّٰهُ مِمَّا قَالُوْا ؕ وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا ﴿۶۹﴾

ایمان والو! ان لوگوں جیسے نہ بن جاؤ جنہوں نے موسیٰ کو تکلیف دی جو داغ وہ لگاتے تھے اللہ نے انہیں اس سے بری کر دیا وہ اللہ کے نزدیک ذی عزت تھے ○

**موسیٰ علیہ السلام کی شرم وحیا:** صحیح بخاری شریف میں ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام بہت ہی شرمیلے اور بڑے لحاظ دار تھے۔ [1] یہی مطلب ہے قرآن کی اس آیت کا۔ کتاب التفسیر میں تو امام صاحب رحمہ اللہ اس حدیث کو اتنی ہی مختصر لائے ہیں۔ لیکن احادیث انبیاء کے بیان میں اسے مطول لائے ہیں۔ اس میں یہ بھی ہے کہ وہ بوجہ سخت حیا وشرم کے اپنا بدن کسی کے سامنے ننگا نہیں کرتے تھے۔ بنو اسرائیل آپ کی ایذا کے درپے ہو گئے اور یہ اڑا دیا کہ چونکہ ان کے جسم پر برص کے داغ ہیں یا ان کے بیضے بڑھ گئے ہیں یا کوئی آفت ہے اس وجہ سے یہ اس قدر پردے داری کرتے ہیں۔ یقیناً اللہ تعالیٰ کا ارادہ ہوا کہ یہ بدگمانی آپ سے دور کر دے ایک دن حضرت موسیٰ علیہ السلام تنہائی میں ننگے نہا رہے تھے ایک پتھر پر آپ نے اپنے کپڑے رکھ دیئے جب غسل سے فارغ ہو کر آئے کپڑے لینے چاہے تو پتھر آگے کو سرک گیا آپ اپنی لکڑی لئے اس کے پیچھے گئے وہ دوڑنے لگا۔ آپ بھی اے پتھر! میرے کپڑے میرے کپڑے کرتے ہوئے اسی کے پیچھے دوڑے۔ بنی اسرائیل کی جماعت ایک جگہ بیٹھی ہوئی تھی جب آپ وہاں تک پہنچ گئے تو اللہ کے حکم سے پتھر ٹھہر گیا۔ آپ نے اپنے کپڑے پہن لئے بنو اسرائیل نے آپ کے تمام جسم کو دیکھ لیا اور جو فضول باتیں ان کے کانوں میں پڑی تھیں ان سے اللہ نے اپنے نبی کو بری کر دیا غصے میں حضرت موسیٰ علیہ السلام نے تین یا چار یا پانچ لکڑیاں پتھر پر ماری تھیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں واللہ! لکڑیوں کے نشان اس پتھر پر پڑ گئے۔ اسی براءت وغیرہ کا ذکر اس آیت میں ہے۔ [2]

یہ حدیث مسلم میں نہیں یہ روایت بہت سی سندوں سے بہت سی کتابوں میں ہے۔ بعض روایتیں موقوف ہیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک مرتبہ حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام پہاڑ پر گئے تھے جہاں حضرت ہارون علیہ السلام کا انتقال ہو گیا لوگوں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف بدگمانی کی اور آپ کو ستانا شروع کیا۔ پروردگار عالم نے فرشتوں کو حکم دیا اور وہ اسے اٹھا لائے اور بنو اسرائیل کی مجلس کے پاس سے گزرے اللہ نے اسے زبان دی اور قدرتی موت کا اظہار کیا۔ ان کی قبر کا صحیح نشان نامعلوم ہے صرف اس ٹیلے کا لوگوں کو علم ہے۔ اور وہی

---

[1] [**صحیح**: صحیح بخاری: کتاب التفسیر: باب لا تکونوا کالذین اذوا موسی (۴۷۹۹)]

[2] [**صحیح**: صحیح بخاری: کتاب احادیث الانبیاء (۳۴۰۴) ترمذی: کتاب التفسیر (۳۲۲۱)]

